غلام سمجھ رکھا ہے۔(مقالات)

اسی طرح کا ایک اور واقعہ عہد فاروقی میں وقوع پذیر ہوا اور وہ یہ کہ غسان کا آخری بادشاہ جبلہ بن ایہم مسلمان ہو گیا اور فریضہء حج ادا کرنے کے لئے مکہ مکرمہ حاضر ہوا۔ وہ بیت اللہ کا طواف کر رہا تھا اس کی قیمتی چادر پر ایک بدو نے اپنا پاؤں رکھ دیا۔ جبلہ نے مڑ کر دیکھا غصہ سے بے قابو ہو گیا اور اس بدو کو زور سے طمانچہ رسید کیا جس سے اس کی ناک زخمی ہو گئی اور اس کے اگلے دو دانت ٹوٹ گئے اس بدو نے امیر المومنین رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر فریاد کی آپ نے جبلہ کو بلایا اور اسے کہا کہ یا تو اس بدو سے معافی مانگو اور اسے راضی کر لو ورنہ قصاص کے لئے تیار ہو جاؤ۔ جبلہ یہ سن کر حیران ہو گیا اور فرط حیرت سے پوچھنے لگا ایک معمولی بدو کے لئے مجھ جیسے بادشاہ سے بدلہ اور قصاص لیا جائے گا۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اسلام قبول کر لینے کے بعد اب تم دونوں برابر ہو۔ اب برتری کا معیار صرف تقویٰ ہے۔ جبلہ کہنے لگا میں نے تو اسلام اس لئے قبول کیا تھا کہ مجھے پہلے سے زیادہ عزت حاصل ہو گی۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا جبلہ یہ نادانوں کی سی باتیں چھوڑو اس نے جب دیکھا کہ امیر المومنین قصاص پر مصر ہیں تو اس نے عرض کی مجھے ایک رات سوچنے کی مہلت دی جائے رات کو اپنے ساتھیوں سمیت قسطنطنیہ چلا گیا اور عیسائی ہو گیا۔(مقالات)

یہ تھا عدل نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے شاگرد رشید کا کہ ایک بادشاہ کا مرتد ہونا قبول کر لیا لیکن قرآن کی تعلیمات پر حرف نہیں آنے دیا اور ثابت کر دیا کہ جس قرآن کی روشنی سے میرا عرصہ حیات منور ہے وہاں شاہ و گدا میں کوئی فرق نہیں کسی بادشاہ کی عظمت عدل و انصاف کے راستے میں کوئی رکاوٹ نہیں ڈال سکتی۔

اب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کے ایک سلطان کا عدل و انصاف ملاحظہ فرمائیں۔

ایک دن سلطان محمود غزنوی اپنے دیوان میں بیٹھا تھا اس کی رعایا کا ایک غریب آدمی اس کے تخت کے سامنے آ کر ادب سے کھڑا ہو گیا اور شکایت کی کہ ایک ترکی سپاہی نے اس کو گھر سے نکال دیا ہے اور اس کی بیوی پر قبضہ کر لیا ہے محمود نے اس کی شکایت سن کر کہا اب صبر سے کام لو اور رونا چلانا چھوڑ دو جب وہ دوبارہ آئے تو مجھے اطلاع دو میں خود وہاں پہنچ کر تمہاری دادرسی کروں گا تین روز کے بعد مجرم دوبارہ اس کے گھر میں داخل ہوا وہ بھاگا ہوا سلطان محمود کے پاس حاضر ہوا۔ سلطان چند سپاہیوں کو ساتھ لے کر اس کے ہمراہ اس کے پیچھے پیچھے چل پڑا وہاں پہنچ کر سلطان نے مکان کے چاروں طرف پہریدار متعین کر دیئے تمام روشنیاں بجھا دی گئیں اور اعلان کر دیا کہ یہ نابکار گردن زدنی ہے کیونکہ یہ موقع پر بدکاری کرتا ہوا پکڑا گیا ہے جب اسے کیفر کردار تک پہنچا دیا گیا تو پھر چراغ روشن کر دیئے گئے۔ مقتول کو دیکھ کر محمود نے سجدۂ شکر ادا کیا۔ سجدے سے سر اٹھانے کے بعد اس نے کہا اگر گھر میں کچھ کھانے کو ہے تو پیش کرو۔ اس غریب نے روکھی سوکھی روٹی لا کر سامنے رکھ دی جس کو سلطان نے بڑی رغبت سے کھایا پھر محمود سے اس حیرت انگیز طریق کار کے بارے میں پوچھا گیا تو سلطان نے کہا میرے دل میں خیال گزرا مبادا میرے کسی لڑکے نے ایسی جرات کی ہو میں نے چراغ گل کرنے کا حکم دیا تا کہ اگر اس حرامکاری کا مرتکب میرا کوئی بیٹا ہو تو شفقت پدری قیام عدل میں رکاوٹ نہ بنے میرے انصاف کو نابینا اور بے رحم ہونا چاہئے جب سے اس غریب نے اپنی داستان غم سنائی تھی مجھے اتنا دکھ ہوا کہ میں نے تین دن سے کچھ نہیں کھایا۔ (مقالات)

سبق پڑھ پھر صداقت کا عدالت کا شجاعت کا
لیا جائے گا تجھ سے کام دنیا کی امامت کا



شمشیرِ بے نیام قادر الکلام مفکرِ اسلام خطیبِ پاکستان

# علامہ مولانا محمد صدیق ملتانی صاحب

کی دیگر بہترین کتب

## باطل اپنے آئینے میں

اس کتاب کا دوسرا نام ایٹم بم ہے یہ وہ کتاب ہے جس نے باطل کے ایوانوں میں زلزلہ بپا کر دیا ہے اس کتاب کو پڑھ کر کئی بد مذہب راہ راست پر آگئے ہیں اس کتاب میں گستاخانِ رسول و گستاخانِ صحابہ و گستاخانِ اہلِ بیت پر کاری ضرب لگائی ہے ان پر ایسے سوالات کئے گئے ہیں جنکا جواب آج تک نہیں دیا گیا یہ باطل فرقوں کے رد میں لاجواب کتاب ہے

## بدر الکبریٰ

اس کتاب میں غزوۂ بدر بیان کیا گیا ہے نئی نسل کے ذہنوں میں جہاد کی اہمیت کو اجاگر کرنے کے لئے یہ کتاب ایک عظیم سرمایہ ہے مسلمانوں کے اسلاف کے مجاہدانہ کارناموں سے واقف کرانے کے لئے ایک عجیب کوشش ہے جہاد کی فضیلت اور ضرورت کو ذہن نشین کرانے کی سعی بلیغ ہے۔

## خدا کی ہستی کے دلائل

یہ کتاب بین الاقوامی حالات کو پیشِ نظر رکھ کر لکھی گئی دنیا میں بہت سے لوگ ہیں جو سرے سے خدا کی ہستی کے منکر ہیں اور اس جہان کی نمود و نمائش کو زمانے کی پیداوار سمجھتے ہیں ایسے لوگوں کے لئے یہ کتاب مشعل راہ بلکہ روشنی کا مینار ہے اس کتاب میں توحید باری تعالیٰ کے عقلی دلائل پڑھنے سے تعلق رکھتے ہیں خدا تعالیٰ کی ہستی کے آفاقی، نفسی اور عقلی دلائل قابلِ ستائش ہیں

## کتاب التنویر

خدا تعالےٰ نے ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو بہترین فضائل اور خصائل عطا کئے ان کے ... ہیں آپ کے خصائص کو آٹھ اقسام پر منقسم کر کے اُن پر بحث کی گی ہے مختلف ابحاث میں ... کے جوابات دیئے گئے جن سے کتاب کی افادیت میں اضافہ ہوا ہے اس کتاب کے پڑھنے سے ... کے سینے میں الفت رسول کا دریا موجزن ہوتا ہے

## دینِ فطرت

یہ کتاب اصلاح۔معاشرہ کی غرض سے لکھی گئی ہے اس کتاب میں ... پر بڑا زور دیا گیا ہے کیونکہ بے پردگی اور عریانی دعوت گناہ کا سبب ہے اس کتاب میں معاشرے کے مختلف پہلوؤں پر تبصرہ کیا گیا ہے معاشرہ میں جو برائیاں پیدا ہو چکی ہیں ان کو دور کرنے کے طریقوں پر بحث کی گئی ہے

## مقام سجدہ

... سے اہم رکن سجدہ ہے اکثر نمازی سجدہ خلاف سنت کرتے ہیں اس کتاب میں ... ہے سجدے کے فوائد اور حکمتوں پر حسین تبصرہ ہے حضور ... تھے اس میں کیا راز تھا مکمل بحث کی گئی ہے سجدہ ... ایسا رکن نماز ہے جو بندہ کو خدا کے قریب کر دیتا ہے پاکستان میں ...

مکتبہ نوریہ رضویہ گلبرگ اے فیصل آباد